## ( ۵ )

ليکن اس زجر و توبيخ کےساتهه ايک دوسري طاقت بهي تهي
و مجاهدين اسلام کو جادۂ اعتدال و صراط مستقيم سے آگے بڑهنے
نہيں ديتي تهي - اسلام جابرانه قوانين اور اقتدارانه احکام کا مجموعه
نہيں هے - اوسکا نظام تعليم تمامتر اخلاقي روح سے لبريز هے -
جن احکام کو هم اسلام کا ساده قانون کہتے هيں' وه بهي اخلاقي
رنگ کي آميزش سے خالی نہيں - اسليے آنحضرت مجاهدين
اسلام کو صرف اخلاقي طاقت هي سے ان احکام کا پابند کرنا چاهتے تهے'
چنانچه سفر جهاد ميں جب کبهی اخلاقي نصائح کا جزئي سے جزئي
موقع بهي پيش آجاتا تها ' تو آپ اوسکے ذريعه مجاهدين کو رفق'
وملاطفت' اور نرمي و رحم دلي کي تعليم ديتے تهے - ايک سفر جهاد
ميں صحابه کسي چڑيا کے دو بچے پکڑلاے - چڑيا نے ديکها تو فرط
محبت ميں بے اختيارانه بچوں کے سر پر منڈلانے لگي - آنحضرت
کي نگاه پڑگئي تو فرمايا : " اس چڑيا کا دل کسنے دکهايا هے ؟
اوسکے بچوں کو چهوڑ دو " پهر دوسري طرف نظر اوٹهائي تو ديکها که
ميدان ميں چيونٹيوں کے گهر ميں کسي نے آگ لگادي هے' آپنے
پوچها که ان چيونٹيوں کے گهر کو کسنے جلايا هے ؟ صحابه نے کها : کسي
خاص آدمي نے ايسا نہيں کيا' هم سب نے اوسکو برباد کرديا هے -
فرمايا که " آگ کا عذاب صرف خدا هي ديسکتا هے " (۱)

آنحضرت (صلعم) کا ذاتی طرز عمل اس سے بهي زياده موثر تها -
يهوديوں نے آپکو زهر ديا ليکن آپنے انتقام نہيں ليا - ايک کافر نے
حالت خواب ميں آپ پر حمله کرنا چاها - آپ بيدار هوگئے اور اوسکا
حمله ناکام رها' تاهم اوسکو کوئي سزا نہيں دي - (۲) يهاں تک
که اگر حالت اضطرار ميں بهي آپکي زبان سے کوئي انتقامانه فقره
نکل گيا تو خدانے آپکو اوسپر تنبيه کي - غزوه احد ميں جب آپکے
چهرۂ مبارک پر پتهر لگا اور دندان مبارک شهيد هوے تو آپنے فرمايا :
کيف يفلح قوم شجوا نبيهم ؟ وه قوم کيونکر نجات پاسکتي هے جسنے اپنے پيغمبر هي کو زخمي کرديا ؟

اسپر يه آيت نازل هوئي :

| | |
|---|---|
| ليس لک من الامر شي او يتوب عليهم او يعذبهم فانهم ظالمون (۳) | تمهيں اس قسم کي بددعا کرنيکا اختيار نہيں هے' يه کام صرف خدا کا هے' وه چاهيگا تو اونکي توبه قبول کريگا ورنه اونکو عذاب ديگا - کيونکه وه ظالم هيں - |

## ( ۶ )

اس احتساب و مراقبه کی بنا پر جن غزوات ميں آنحضرت (صلعم)
شريک هوے تهے' اون ميں مجاهدين اسلام جادۂ اخلاق و انسانيت
سے سر مو بهی تجاوز نہيں کرسکتے تهے' ليکن جن غزوات ميں فوج کا
سر رشتۂ نظام صرف امير العسکر کے هاتهه ميں هوتا تها' وه بهي
آپکی اخلاقي نگرانی سے خالي نہيں هوتے تهے - آپنے قبيله خثعم
کيطرف فوج کا ايک دسته روانه کيا - معرکه کارزار گرم هوا تو چند
آدمي جان بچانيکےليے يا اسليے که وه حقيقتاً مسلمان تهے' سجدے
ميں گرپڑے - تمام فوجيں اونهي لوگوں کيطرف جهک پڑيں' اور ان
جهکے هوے سروں کو نهايت آساني کيساتهه ته تيغ کرديا - آنحضرت
کو معلوم هوا تو آپ نے نصف ديت دلا ئي ( ۴ ) ايک بار آپنے
قبائل حرقات کی طرف ايک سريه بهيجا - فوج نے حمله کرکے

۱ ابوداود جلد ۲ ص ۷ کتاب الجهاد
۲ بخاري جزو ۵ ص ۱۱۵ کتاب الجهاد
۳ بخاري خبر ۵ ص ۹۹
۴ ابوداود جلد ۱ ص ۳۵۴ کتاب الجهاد

ايک آدمي کو گهير ليا - وه کلمه توحيد پڑهنے لگا ليکن مجاهدين
کي تلوار نے اوسکا فيصله کرديا - آپ کو خبر هوئي تو فرمايا :
" قيامت ميں اس خون کا ذمه دار کون هوگا ؟ " اسامه ابن زيد نے
کها : " وه حقيقتاً مسلمان نہيں هوا تها' جان بچانے کے ليے کلمه
پڑه ديا تها " آپنے برهم هوکر فرمايا " کيا تمنے اوسکا دل پهاڑ کر
ديکهه ليا تها ؟ " (۱)

## ( ۷ )

امراء فوج بهي بالکل انهي اصول اخلاق کے پابند تهے' اسليے
وه فوج کے معمولی وحشيانه افعال کو بهي گوارا نہيں کرسکتے تهے -
فوج کا ايک دسته عبدالرحمن بن سمره کي امارت ميں مصروف
جهاد تها - مال غنيمت ميں ايک هاتهي آيا تو هر شخص نے
اپنے قبضه ميں کرنا چاها - ارنهوں نے يه حال ديکها تو ايک عام
تقرير کي اور فرمايا : " آنحضرت نے اس قسم کي غارت گري سے
منع فرماديا هے " چنانچه سب نے مال غنيمت کو جمع کرکے
مشترکه طور پر تقسيم کيا - (۲)

صحابه ميں بعض بزرگ ايسے موجود تهے جو خود امراء کي
اخلاقي غلطيوں پر نکته چيني کرتے تهے' اور اسلام کے هيئۂ اجتماعيه
کا اصل اصول يهي امر بالمعروف هے - عبد الرحمن بن خالد
بن الوليد نے چار کافروں کو هاتهه پانوں باندهه کر قتل کروا ديا'
حضرت ابو ايوب انصاري کر خبر هوئي تو اونهوں نے کها : " آنحضرت
نے اس قسم کے وحشيانه قتـل سے منع فرمايا هے " چنانچه
عبد الرحمن بن خالد نے اسکے بدلے چار غلام آزاد کيے (۳)

## ( ۸ )

اس اخلاقي احتساب و مراقبه نے مسلمانوں کو جس قدر خوش
اخلاق' متدين' اور فياض طبع بنا ديا ' اوسکي تصديق متعدد
واقعات سے هوتي هے -

حضرة مقداد ايک بار قضاے حاجت کيليے گئے تو ديکها که
ايک چوها اپنے بل سے اشرفياں نکال نکال کے باهر رکهتا هے - اسطرح
رفته رفته اوسنے ۱۸ دينار نکالے - حضرة مقداد اونهيں اوٹها لاے اور
آنحضرت کے قدموں پر ڈالديا - آنحضرت نے يه کهکر که " خدا تمهارے
اس مال ميں برکت دے " وه اشرفياں اونکے حوالے کرديں - (۴)

ايک مرتبه حضرت سويد بن عقله' حضرت زيد بن صوحان' اور
حضرت سليمان بن ربيعه ايک ساتهه جهاد کي غرض سے روانه هوے-
راسته ميں ايک کوڑا پڑا هوا پايا - سويد نے اوٹها ليا - دونوں ساتهيوں
نے ٹوکا ليکن اونهوں نے کها : " ميں اوسکے مالک تک پهونچانے کي
کوشش کرونگا ' ناکاميابي هوگي تو اوس سے خود فائده اوٹهاؤنگا "
جهاد سے پلٹ کر اونهوں نے حج کا سفر کيا - حج سے فارغ هوکر مدينه
آے اور حضرت ابي ابن کعب سے کوڑے کا واقعه بيان کيا - اونهوں
نے کها :

" ميں نے آنحضرت کے زمانے ميں ايک بار سو دينار پاے تهے -
آنحضرت کي خدمت ميں آيا تو آپ نے فرمايا که اوسکے مالک کو
تلاش کرو' ميں نے تين چار سال تـک ڈهونڈها مگر اوسکا پته
نه چلا' پهر ميں نے آپ سے اوسکے متعلق دريافت کيا تو آپنے کها که
تهيلی سميت گن کر رکهدو' وه آے تو ديدينا ورنه تمهارے
کام آئيگا " (۵)

( البقية يتلي )

۱ ابو داود جلد ۱ ص ۳۵۴ کتاب الجهاد -
۲ ابو داود جلد ۲ ص ۱۳ کتاب الجهاد -
۳ ابو داود جلد ۲ ص ۱۰ کتاب الجهاد -
۴ ابوداؤد جلد ۲ ص ۳ -
۵ صحيح مسلم جلد ۲ ص ۵۹ کتاب اللقطه

انطلقوا باسم الله وعلی ملة رسول الله ! لا تقتلوا شیخا فانیـا ولا طفلا ولا صغیرا ولا امراة ولا تغلوا وضموا غنائمکم واصلحوا واحسنوا ! ان الله یحب المحسنین .. ( ابو داود کتاب الجهـاد )

خدا کا نام لیکر اور رسول الله کے مذهب کے پابند هوکر میدان جنگ میں جاو - بڈهوں کـو ، بچوں اور لـڑکوں کو ، اور عـورتوں کو هرگز قتل نه کرنا - خیانت نه کرنا ، مال غنیمت کو متفقه طور پر جمع کرنا ، اصلاح اور احسان کرنا ، خدا احسان کرنے والوں هي کو دوست رکهتا هے -

( ۴ )

یه احکام اگر چه خود اپنے اندر روحاني طاقت رکهتے تھے ، لیکن امیرالعسکر کے احکام کي پابندي اس طاقت میں اور بهی اضافه کردیتي تهی - اسلیے اوس کي اطاعت کے متعلق آنحضرت صلی الله علیه و سلم نے خاص طور پر حکم دیا - اس اطاعت کا مقصد جاه و اقتدار کا قایم رکهنا نه تها ، بلکه محض اوس شر و فساد کا مٹانا جو فوجوں کے ذریعه عموماً خدا کي زمین میں پهیلتا رها هے :

و من غزا فخرا و ریاء وسمعة وعصی الامـام وافسـد فی الارض فانه لم یرجع بالکفاف ( ابو داود کتـاب الجهاد )

جو شخص فخر پرستي اور نام و نمود کیلیے لڑا اور امام کي نا فرماني کي ، اور خدا کي زمین میں فساد پهیلایا ، تو اوسکو سمجهنا چاهیے که وه جهاد کے ثواب سے خالي هاتهه واپس آیا-

چنانچه جب کسي امیر العسکر نے صرف اظهار اقتدار کیلیے مجاهدین کو کوئی حکم دیا تو فوج کے اکثر حصے نے اوسکي مخالفت کي ، اور جب آنحضرت کو اسکي خبر هوئي تو آپنے اوسکو حق بجانب فرمایا -

ایک مرتبه ایک امیر فوج نے آگ روشن کي اور فوج کو اوس میں جانے کا حکم دیا - فوج کے ایک حصے نے اوس میں جانا چاها لیکن دوسرے فریق نے انکار کیا ، اور کہا که " هم تو آگ هی (دوزخ) سے بهاگ کر یہاں آے هیں " آنحضرت کو خبر هوئي تو فرمایا :

" اگر وه لوگ اون بهڑکتے هوے شعلوں کے اندر قدم رکهتے تو همیشه آگ ( جهنم ) هی کے اندر رهتے - اطاعت گناه کے کاموں میں نهیں کي جاتي ، اطاعت کا تعلق صرف نیک کاموں سے هے " (ابوداود - کتاب الجهاد) لا طاعة لمخلوق فی معصیة الخالق-

یه اخلاقي احکام اور اخلاقي اطاعت اگرچه قدم قدم پر مجاهدین کیلیے زنجیر پا بن گئي تهی ، لیکن جس قوم نے وحشت کدهٔ عرب میں نشو و نما پائي هو ، جس نے صحراے عرب هي میں اپني شجـاعت کے جوهر دکهاے هوں ، جو بادیه نشیں بدؤں سے سرگرم کار زار رهي هو ، جو بے سرو سامان اور فاقه مست هو کر گهر سے نکلي هو ، جو هر طرف سے بغض و انتقام کے جذبات مشتعله سے گهري هوئی هو ، وه دفعتاً اس قدر مهذب ، سیر چشم ، اور صلح جو نهیں هو جاسکتي که اوسکے اخلاقي دامن پر ایک دهبه بهی نظر نه آے ، اسلیے اوس سے قدرتي طور پر بعض جزئي فرو گذاشتیں هوئیں - لیکن کبهي بهي ان فرو گذاشتوں کي حوصله افزائي نهیں کیگئي ، بلکه اون سے روکا گیا - ان غلطیوں کي داد نهیں دي گئي ، بلکه از سر ملامت کیگئي - اور عهد نبوت و خلافة راشده ان سے بالکل پاک هے -

چنانچه ایک غزوه میں کسي عورت کي لاش ملی تو آپنے عموماً عورتوں اور بچوں کے قتل کي ممانعت کردي (ابوداود) ایک سفر جهاد میں جب صحابه بهوک کي شدت سے بیتاب هوگئے تو ادهر ادهر سے کچهه بکریاں لوٹ لاے اور ذبح کرکے اونکا گوشت دیگچیوں میں چڑها دیا - آنحضرت کو خبر هوئي تو کمان کے ذریعه دیگچیاں الٹ دیں ، اور فرمایا :

ان النهبة لیست باحل من المیتة ( ابوداود )

لوٹ کا مال مردار چیزوں سے کچھ بهتر نهیں هے -

فوج کیلیے خاص طور پر یه حکم تها که اگر راستے میں دودھ دینے والے مویشي مل جائیں تو اونکے دودهه دوهنے کي کسي اجازت نهیں - سخت مجبوري کي حالت میں اگر مالک موجود هو تو اوس سے اجازت لے لیني چاهیے ، ورنه تین بار بآواز بلند پکار لینا چاهیے ( ابو داود - کتاب الجهاد )

( ۵ )

ان احکام اور اوس روک ٹوک کے علاوه مجاهدین اسلام کی خوش اخلاقي کا ایک اور بهی سبب تها - فتح ممالک کیلیے جو فوجیں روانه کي جاتي هیں ، عموماً اونکي تعداد بهت زیاده هوتي هے - وه ٹڈي دل کي طرح چاروں طرف اس وسعت کے ساتهه پهیل جاتي هیں که اونکي جزئي نگراني رکهنا بالکل ناممکن هو جاتا هے - لیکن اسلامي فوجوں کي حالت اس سے بالکل مختلف تهي - امر بالمعروف و نهی عن المنکر اور اقامت صلواة و ایتاء زکواة کیلیے اونکا ظهور هوا تها ، اسلیے اونکا روحاني پله جسقدر بهاري تها ، اوسی قدر اونکی مادیت کا وزن هلکا بهی تها - آنحضرت صلی الله علیه وسلم نے غزوهٔ احد میں مجاهدین کی اسي قلت تعداد کو دیکهکر خدا کي غیرت و رحمت کو ان پر حسرت الفاظ میں جوش دلایا تها :

اللهم انـک ان تشـاء لا تـعبـد فـی الارض ( مسلم جلد ۲ ص ۶۵ )

خداوندا ! کیا تیري یهی مرضی هے که زمین پر اب تیری عبادت کرنے والے چند اشخاص بهي باقي نه رهیں ؟

غزوه بدر میں مجاهدین کي تعداد صرف ۳۱۴ تهی ! اسلامي فوج کا سب سے بڑا اجتماع فتح مکه میں هوا تها ، لیکن وه بهي دس هزار سے متجاوز نه تها (مسلم) پس قلت تعداد کي وجه سے ایک محدود فوج کي اخلاقي نگراني نهایت آساني کے ساتهه هوسکتي تهي-

تاهم فوج کی ایک عام خصوصیت یه هے که وه میدان جنگ میں جسقدر منظم اور مرتب طور پر دوش بدوش کهڑي هوکر لڑتي هے ، اوسیقدر منزل پر پهنچکر غیر منظم طریقے سے منتشر هوجاتي هے- یه وقت عموماً کهانے پینے اور گهومنے پهرنے کا هوتا هے - فوجیں اکثر اسي حالت میں ظلم و تعدي ، نهب و سلب ، اور لوٹ مار کرتي هیں - ایک غزوه میں مجاهدین کا گروه هر طرف پهیل گیا اور لوٹنا چاها - انحضرة صلی الله علیه وسلم کو معلوم هوا تو منادي کرادي :

من ضیق منزلا او قطع طریقا فلاجهاد له (بخاري جزو ۵ صفحه ۱۴۶)

جس شخص نے منزل کو گهیر لیا ، یا دوسروں کیلیے جگه نه چهوڑي اور رهزني کي تو اوسکا جهاد جهاد نهیں -

پهر بالکل اسکي ممانعت فرمادی :

ان تفرقکم فی هذه الشعاب و الاودیة انما ذالکم الشیطان

ان گهاٹیوں اور ٹیلوں میں جو تم پهیل جاتے هو تو یه شیطاني کام هے-

اسکے بعد فوج کے نظام و ترتیب نے جو ترقي کي ، اوسکو اسی روایت میں نهایت جامع الفاظ میں اسطرح بیان کیا هے :

فلم ینـزل بعد ذلک منزلا الا انضم بعضهم الی بعض حتی یقـال لو بسط علیهم ثوب لعمهم (ابو داود)

اسکے بعد جب آپنے پڑاو ڈالا تو مسلمان باهم اسقدر ملے جلے یکجا نظر آتے تھے که اگر اونکے اوپر ایک چادر تان دي جاتي تو سب اوسکے نیچے آجاتے !

دنیا نے آج نظام و ترتیب و قواعد میں اسقدر ترقی کي هے که پچهلے انتظامات اسکے آگے وحشیانه تفرقه و انتشار معلوم هوتے هیں- لیکن کیا آج بهی کوئي منظم سے منظم اور مهذب سے مهذب فوج ایسي پیش کي جاسکتي هے جو فتح و مراد کي حالت میں اسقدر باقاعده طور پر یکجا رهتي هو؟ اور پهر اسدرجه اپنے افسر کي مطیع هو که ایک سپاهي بهي قیام گاه سے حرکت نه کرے ؟

انگلستان کا بلجین مدافعین کے پیچھے کھڑا ہونا ایک " تازیانه بدست " شخص کی مثال ہے - ہاں انگلستان هي ہے جس کي رجه سے انٹورپ کو جس میں لاکھوں جانیں اور ہزاروں صنعت گاہیں تھیں ' نقصانات عظیمه کا متحمل ہونا پڑا - بلاشبه ایک دن آئیگا جبکه نہر کے پار ورغلانے والوں پر ہزاروں بددعاؤں اور لعنتوں کا ورود ہوگا " ( یعنے انگلستان پر جو نہر ڈور کے اُس پار واقع ہے )

لیکن بعینسه اسي طرح انگلستان اسکي تمام ذمه داري جرمني کے سر ڈالتا ہے جو بلجیم پر بجبر وقوت قبضه کر رہا ہے - بہر حال قصور خواہ کسي کا ہو' لیکن اسمیں شک نہیں که بلجیم غریب کي جان تو گئي :

کچھہ آنکھہ کا گیا نه گیا کچھہ خیال کا
مارا گیا دل اور یہي بے قصور تھا !

( جرمن تیاریاں )

۹ - کي تار برقیوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ انٹورپ کے سامنے ۲۰۰ جرمن توپیں ۲۸ ' ۳۰ ' اور ۴۲ سنٹمیٹر کي لگي ہوئي ہیں جنکے زد کي مسافت ۱۴ کیلومیٹر ہے - ان قلعه پاش توپوں کي ایجاد اس وقت تک دنیا کي نظروں سے بالکل پوشیدہ تھي - ان توپوں کے تجربے اور انکے تیس تیس من کے گولوں کے نتائج نے قطعي طور پر فیصلـه کردیا ہے که جرمن فوج کیلیے قلعوں اور انـکي درو دیوار کے استحکامات بالکل بے اثر ہیں' اور انپر بھروسه کرنا وهي نامراد نتائج پیدا کریگا جو لیژ' نامور' اور انٹورپ میں ظاہر ہوچکے ہیں -

( قلعه پاش توپیں )

ایک مراسله نگار کا بیان ہے که جرمني کے محاصرہ کي توپیں اتني وزني ہیں که وہ ایژ کے خطوط محاربه پر بڑي سڑک کے راستے سے لائي گئیں' کیونکه چھوٹي سڑکوں میں انکا مہیب عرض نہیں سما سکتا تھا - یه توپیں گاڑیوں پر تھیں جنکے ۹ پہیوں کے قطر ۷' ۷ فیت کے تھے !

نامه نگار اقبال کرتا ہے که " میں ہر جگه گیا ہوں' مگر اتنے ڈیل ڈول کي اور اسقدر وزني چیز آجتـک میري نظر سے نہیں گزري "

" مجھہ سے ایک جرمن افسر نے کہا که ہم میں کوئي سپاہي ایسا نہیں ہے جو ان توپوں سے کام لے سکے - اس سے کام لینے کے لیے صرف کرپس کے تعلیم یافته سپاہي ہیں "

ٹائمس کا نامه نگار جرمن توپوں کے گولوں کي تشریح کرتا ہوا لکھتا ہے :

" ۴۰ اور ۵۰ فیت تک کي بلندي تک جتني چیزیں انکي زد میں آتي ہیں' وہ سالم نہیں بچتیں - ایک اسطبل کے اندر جس میں ۴۰ گھوڑے تھے ' ان عجائب الصنعة گولونکا ایک گوله گرا اور تمام گھوڑے ٹـکڑے ٹـکڑے ہوگئے - انکے ایک ایک گولے کا وزن ۳۰ ' ۳۰ من کا ہوتا ہے !

( جرمني کي انسانیت و اخلاق )

امسٹرڈم کا تار ہے که جرمن سپه سالار نے صبح کے وقت اپنے ایک افسر کو سفید علم دیکر انٹورپ میں بھیجا ' اور اس نے اعلان کیا که ساڑھے ۹ بجے گوله باري شروع کر دیجائیگي - اس سے پہلے لوگ اپني حفاظت کا انتظام کرلیں - اس حکم کے سنتے هي لوگوں نے ڈچ سرحد کي طرف بھاگنا شروع کردیا - دو پہر کے وقت بلجیم گورنمنٹ بھي اوسٹنڈ چلي گئي -

( گوله باري کا آغاز )

مورننگ پوسٹ لنڈن کا نامه نگار رقمطراز ہے :

" نہایت شفاف چاندني میں گوله باري کا آغاز ہوا - ۸ - اکتوبر کو ایک بجے گولوں کي پہلي بارش هي نے اهل شہر کو لرزا دیا - فقراء شہر سڑکوں پر نکلنے لگے اور ایک غم انگیز خاموشي کے ساتھه سرحد کي طرف گام زن ہوے - تیل کے خزانوں کے شعلوں نے جنھیں خود بلجیم والوں نے جلادیا تھا ' شہر کو ہر چہار طرف سے گھیر رکھا ہے - جلتے ہوے مکانات کے دھویں سے بالکل تاریکي چھا گئي ہے ' اور بڑے بڑے گولوں کے ضرب سے مکانات گر رہے ہیں - گولوں کي ضرب سے کچ کے جو ٹکڑے اڑتے ہیں ' ان سے دروازوں اور کھڑکیوں کے شیشے چور چور ہو جاتے ہیں -

( المحـ ز ٠ خـــدعة )

اسي نامه نگار کا بیان ہے :

" ۵ - کي شب کو بلجین فوجي دستوں نے قلعه ڈیرفل میں اپني خندقوں کے سامنے دیکھا که سپاہیوں کي ایک جماعت چلي آرهي ہے - جب یه جماعت نزدیک پہونچي تو بلجین سنتري نے پکارا - انھوں نے جواب دیا که " ہم دوست ہیں " - اس جواب سے انھیں یقین ہوگیا که یه انگریزي فوج کا ایک دسته ہے - لیکن جب اس جماعت کي نظر بلجین کرنل پر پڑي جو ان دونوں کي گفتگو سن رہا تھا تو اس میں سے ایک شخص آگے بڑھا اور اسکا منھه بند کردیا " -

نامه نگار کا بیان ہے که ہم نے دو بلجین سنتریوں کي نعشیں دیکھیں جنکے گلے گھونٹے ہوے تھے -

" اسکے بعد هي جرمن بلجین سپاہیوں پر حمله آور ہوے اور دو ہزار سپاہیوں میں سے بارہ سو کو مار ڈالا "

۱۰ - اکتوبر کے تار سے واضح ہوتا ہے که جب جرمن انٹورپ کے " ولہن " نامي قلعه پر قابض ہوگئے تو آب رساني کے آن کارخانوں کو برباد کردیا ' جنکے ذریعه بلجین گورنمنت جرمن فوجوں کو تسخیر انٹورپ میں ناکام رکھنے کي مدعي تھي !

ایک نامه نگار کا بیان ہے که پنجشنبه کے دن تیل کے ۰۰ خزانوں میں آگ لگي ہوئي تھي - وسط شب کو معلوم ہوتا تھا که سارا شہر آتشکدہ بن گیا ہے !

( امید باطل )

مورننگ پوسٹ کے نام ایک مراسلت میں ظاہر کیا گیا ہے که ۲ - اکتوبر کو بلجینوں نے مجبـور ہوکر شہر حوالـه کردینے کا فیصله کیا - مگر ۳ - اکتوبر کو برٹش کمک کے پہنچنے کے مژدہ سے انکي شکسته ہمتیں پھر بندہ گئیں - برٹش بحري دسته انگلستان سے تمام شب سفر کرکے ۲ - اکتوبر کو انٹورپ وارد ہوا اور فوراً اس مقام پر جہاں سخت ترین جنـگ ہورهي تھي متعین ہوگیا - اسپر کمکي سپاہ کے جنگ کا بہت زیادہ زور پڑا اور دشمن کي سخت ترین آتش فشاني کا ہدف بن گیا - بالاخر اُسے مراجعت کرني پڑي "

(جرمن نشانه بازونکا کمال)

برٹش صفوف میں جرمن توپوں کے گولے ایسي صحت سے آکر پڑتے تھے جس سے صاف منکشف ہوتا تھا که جاسوسوں نے بتا دیا تھا که برٹش بحري بریگیڈ کدھر ہیں ؟ ۵ - اکتوبر کو جب جرمن پیدل لشکر نے حمله کیا تو وہ ہولناک آتش فشاني سے پسپا کیا گیا - جرمنوں نے وحشیانه طور پر انگریزوں کو گولوں کا ہدف بنایا جنکے پاس مقابله کے لیے نا کافي توپ خانه تھا - جب برٹش کمکي سپاہ کے انٹورپ پہنچ جانے کي خبر مشتہر ہوئي تو انٹورپ میں مسرت و اعتماد کي عام لہر دوڑ گئي - لوگ بازاروں میں مجتمع ہوکر چیرز دینے لگے - گورنمنت نے تبادله دار الحکومت کا عمل در آمد ملتوي کردیا - ۴ - اکتوبر تک خوشي و مسرت کا ایسا هي عالم رہا - اُس روز جرمنوں کے حملے تھم جانے سے گرجوں میں لوگوں کا بہت بڑا ہجوم مجتمع ہوگیا تھا -

ۃ کهیل فة م ! ج

# سقوط انتورپ

( اجمال تاريخي )

١٦ - ویں صدي کے آغاز میں انتورب دنیا کا عظیم الشان تجارتي صدر مقام تها - سنه ١٥٧٦ع میں جب اسپیني سپاهیوں نے اسپر قبضه کیا تو ٨٠٠٠ آدمي مار ڈالے گئے ' اور ایوان شہر ( city hall ) اور تقریباً ایک هزار مکانات جلادیے گئے - اس واقعه کے ساتهه هي برما ڈیوک کے یورش نے جو سنه ١٥٨٥ میں هوئي ' انتورب کو قعر مذلت میں گرا دیا -

سنه ١٧٩٤ سے سنه ١٨١٤ تک جبکه یه فرانس کے زیر حکومت تها ' نیپولین نے اس سے ایک تجارتی منڈي اور فوجي مرکز کا کام لینا چاها - سنه ١٨١٥ع میں هوالینڈ اور بلجیم کا باهمي اتحاد انتورپ کے لیے نهایت مفید هوا - سنه ١٨٣٠ میں جب انقلاب پسندوں نے اسے فتح کیا تو ڈچ کمانڈر جنرل چسني نے قلعه کي طرف مراجعت کي اور گوله باري شروع کردي - اس حادثه سے اسکا اسلحه خانه برباد هوگیا - سنه ١٨٣٢ میں ٥٠٠٠٠ فرانسیسي زیر کمان مارشل گیرارڈ انتورپ پر حمله آور هوے - فرانسیسي ارٹیلري نے اسکے رهے سهے اندروني مقامات کو بهی تباہ کرڈالا - اسکے بعد یه شهر بلجین گورنمنٹ کے حوالے کیا گیا اور سنه ١٨٣٩ کے صلحنامه کے مطابق موجوده زمانۂ جنگ تک بلجین هي کے قبضه میں رها -

( استحکامات انتورپ )

اینتورپ کے قلعوں کے استحکامات کے متعلق مقامی معاصر (اسٹینڈرمین) نے مندرجه ذیل لفظوں میں ماهرین جنگ کي راے نقل کي تهي :

" ماهرین جنگ کا بیان هے که انتورپ کے قلعے اسدرجه مضبوط و مستحکم هیں که دشمن کا یهانتک پهونچنا بالکل ناممکن هے - اُن استحکامات کے اعتبار سے جو سنه ١٩٠٨ میں بسرعت تمام پورے کیے گئے ' اسکو یورپ کے بهترین قلعه بند مقامات میں شمار کیا جاسکتا هے ' اور دریا سے جو تعلق اسے حاصل هے اور جس آسانی سے اسکے اندر رسد وغیره پهونچ سکتي هے ' اس کے لحاظ سے تو اسے بالکل هي نا قابل تسخیر هونا چاهیے -

جرمني نے اگر اسپر قبضه کرلیا تو اپنے وزني توپوں اور ترقي یافته قلعه بندیوں سے انتورپ کو مدافعت کا ایک قوي ترین مقام بنا لیگي "

اسي طرح لنڈن ٹائمز نے اسکے متعلق حسب ذیل لفظوں میں ماهرین جنگ کا بیان شائع کیا تها :

" بلجین سپاه کا برسلز سے انتورپ کو مراجعت کرنا عین فوجي مصالح و تجویز کے مطابق هے ' کیونکه انتورپ قلعه بندیوں سے عملاً نا ممکن التسخیر بنگیا هے - همیشه سے یه خیال تها که اگر کبهي کوئي طاقت بلجیم کي بے تعلقي میں مخل هوگي ' تو اسوقت به صورت مراجعت انتورپ جائے پناه کا کام دے سکیگا - اندازه کیا گیا هے که انتورپ کے قرار واقعي محاصره کے غرض سے ٢٠٦٠٠٠ سپاه کي ضرورت هے -

انتورپ اور اس کا نواح بیس سے زیاده قلعوں سے محفوظ هے - یه قلعے مشهور فوجي انجینیر جنرل برئیالموٹ کے نقشه کے مطابق تعمیر کیے گئے هیں - اسي نے لیژ اور نامور کے حفاظتي قلعوں کا بهي نقشه تجویز کیا تها - قلعه هاے مذکوره ان تمام سڑکوں کي جو انتورپ کو جاتي هیں محافظت کرتے هیں - قلعه بند علاقے کا رقبه ساٹهه میل سے زیاده هے -

قلعے کنکریٹ کے بنے هوے هیں اور هوائٹزر توپوں سے جو فولادي گنبدوں میں هیں ' نیز جلد چلنے اور غالب هونیوالي توپوں سے مسلح هیں - مستقل حفاظتي سامان ' وسیع میداني توپخانوں ' پیدل سپاه کي خندقوں ' اور خاردار تاروں کے دائروں سے مرکب هے -

انتورپ کے گرد و نواح کي سرزمین کي قدرتي نوعیت بهي دفاع کي موید هے - اس کے بهت بڑے رقبه کو پاني بهرکر دشمن کیلیے ناقابل گذر بنا دیا جا سکتا هے - بقول سٹنڈرڈ اینتورپ کو صحیح معنوں میں کبهي بهي محصور نهیں کیا جاسکتا - کیونکه شمال و شمال مشرق میں اوسکي حد ڈچ سرحد سے ملتي هے - اسلیے انتورپ کا یه پهلو ڈچ ( هالینڈ ) کي رضا مندي کے بغیر بند و مسدود نهیں کیا جاسکتا ' اور هولینڈ اپنے علاقه سے محاصره کي اجازت نه دیگا - نیز شلٹ کے ساحل بحري سے بهي محافظین انتورپ کو فایده اٹهانے سے روکا نهیں جاسکتا - جب تک برٹش صیغه بحر سمندروں پر حکمراں هے اهل انتورپ بحري جانب سے بخوبي متمتع هو سکتے هیں - پس انتورپ کے لوگوں کو فاقه کشي سے اطاعت پر مجبور نهیں کیا جاسکتا ' اور انهیں اپنے کهلے هوے راستوں بالخصوص ساحل بحر کي جانب سے کافي آذوقه اور سامان جنگ پهنچتے رهنے کا یقین هے "

( انتورپ کیلیے انگریزي بحري مهم )

لنڈن کي امارت بحریه اطلاع دیتي هے که بلجین گورنمنٹ کي درخواست پر ایک بحري فوج اور دو بحري بریگیڈ مع چند بهاري توپوں کے انتورپ کي مدافعت کیلیے بهیجے گئے - ٥ - اکتوبر کي رات تک بلجین فوج اور انگریزي بریگیڈ نے نهر " نیتهي " کي پوري طرح مدافعت کی ' مگر منگل کي صبح کو بلجین فوجیں جو بحري فوج کے دهني جانب تهیں ' مراجعت پر مجبور کي گئیں ' اور جمله مدافعین قلعوں کے اندر واپس چلے آئے - بلجین افواج کے اس مراجعت نے دشمن کو شهر کي گوله باري پر اور دلیر کردیا - سرکاري بیان یه هے که خندقوں کي حفاظت میں انگریزي نقصانات ٣٠٠ سے کسي قدر کم هوے ' حالانکه سپاهیونکا مجموعي میزان آٹهه هزار هے -

( جرمني کا بیان )

مشهور جرمن اخبار " برلینر ٹیجي لیٹ " لکهتا هے :

" جب بلجین کے دلوں میں چند شرائط کے ساتهه انتورپ کي حوالگي کا خیال پیدا هو رها تها تا که تباهي و بربادي کا سامنا نهو ' تو یه انگلستان هي هے جس نے حاکمانه امتناع کي آواز بلند کي اور سب لوگوں کو اسکے منظور کرلینے پر مجبور کیا - حتی که بلجیم کا غریب بادشاه بهي اسکو نا منظور نه کرسکا !

## ( انگریزي بحري مہم کي ناکامي )

انگریزي امارت بحریه کا بیان هے که "پنجشنبه کو دشمن همارے خط مراسلات پر جو " لوکیر " کے نزدیک هے ' حمله آور هوا - اس جگهه بلجین نهایت استقلال سے دشمن کا مقابله کرتے رهے' لیکن دشمن کي کثرت تعداد نے انکو مراجعت پر مجبور کردیا " مراجعت ایک بلیغ لفظ هے - عام بول چال میں اسکي جگه " فرار " کا لفظ بولا جاتا هے - اور یهي زیادہ‌عام فهم هے -

شب کے وقت تین انگریزي بحري بریگید " سینت کیلي " کي طرف روانه هوے - ان بریگیڈوں میں سے دو صحیح و سالم وستند پهونچ گئے' مگر پهلي بریگید کے اکثر حصے کو جرمن حمله نے اوستند نهیں پهونچنے دیا اور اسکو دو حصوں میں منتشر کردیا - غالباً اسکے یه معني هونگے که وہ دو حصوں میں منتشر هوکر مجبور به فرار هوے - اس بریگید کا بڑا حصه جس میں ۲ هزار افسر اور سپاہ تھے ' هوالیند میں " هسلت " کے نزدیک داخل هوا - هوالیند کے غیر طرفدار هونیکي وجه سے انلوگوں کو اپنے تمام اسلحه رکھدینا پڑے -

لندن کا تار هے که انگریزي فوج اور بلجین فوج کینگ البرت ( شاہ بلجیم ) کے همراہ اوستند پهونچ گئي هے - فوج کے ایک حصے پر بھي " فوج " کا اطلاق هوسکتا هے - اسلیے انگریزي فوج کے پهنچنے سے مقصود محض اسکے ایک بقیة السیف حصے کا پهنچ جانا هوگا -

جرمن کمیونک کا بیان هے که قبل اسکے که جرمن انتورپ میں داخل هوں' انگریزي اور بلجین فوجوں نے شهر کو خالي کردیا تها - انگریزي فوج ابتدا سے جو عقلمندي حفظ جان و نفس کیلیے ظاهر کر رهي هے' اسکا اقتضا بھي یهي هے که اس نے مقابلے کے ناعاقبت اندیشانه خیال پر طریق فرار کے حفظ و صیانت کو ترجیح دي هوگي !

مفرورین جنگ کا بیان هے که شاہ بلجیم اپنے هاتهه کو سلنگ ( پٹي جو زخمي عضو کے سهارے کیلیے گلے میں ڈالي جاتي هے ) میں رکھے رهتا هے - اس سے معلوم هوتا هے که خود اسے بھي کوئی زخم پهنچا هے - علاوہ ان زخموں کے جنسے اسکا دل چور چور هے !

لندن کا تار هے که ملکه بلجیم لندن پهونچ گئي هیں -

## ( مفــرورین انتورپ )

ڈچ سرحد کي طرف مفرورین جنگ بکثرت بهاگ رهے هیں - لندن کا تار هے که انتورپ میں دو استیمر اوستند جانے کیلیے تیار تھے - ان استیمروں میں ۱٦ سو مسافروں کي جگه تهي لیکن مفرورین جنگ کي تعداد دس هزار تک پهونچ گئي - چھوٹي کشتیوں کے کنارے کي طرف بھي بهاگ نے والوں کا کافي هجوم تها - کل شام کو ( ۹ - اکتوبر کو ) بھي ایک گاڑي لندن پهونچي هے جو مصیبت زدگان جنگ سے بھري هوئي تهي -

## ( جــرمن اعــلان )

امسٹر ڈم کا تار هے که جرمن استاف نے اعلان کیا هے که " انتورپ کے تمام چھوٹے قلعوں پر جرمن قابض هوگئے هیں -

لندن کا تار هے که مورننگ پوست کو قابل وثوق ذرایع سے خبر ملي هے که انتورپ ساقط هوگیا اگرچه بلجین وزیر اسکي تصدیق نهیں کرتا - لیکن کسي مقام کے سقوط کے لیے اسکا ساقط هو جانا کافي هے - تصدیق کي همیں چنداں احتیاج نهیں -

امسٹر ڈم کا تار هے که انتورپ کي حوالگي کے جلسے شریف شهر کي رهنمائي میں هوے - قیدیوں کے شمار کا تخمینه نهیں کیا جاسکتا - جرمنوں نے بیشمار رسد اور سامان جنگ پر قبضه کرلیا هے -

## ( اهل شهر کے لیے اعلان )

کمانڈر جنرل بسیلر نے انتورپ میں داخل هوکر اهل شهر کے نام یه اعلان شائع کیا :

" اگر تم مخالفت سے باز رهے تو تمهارا مال و اسباب چھوڑ دیا جائیگا - ورنه تمام مخالفین کو قانون جنگ کے متعلق سزا دي جائیگي اور خود تم هي اپنے خوبصورت شهر کے برباد کیے جانے کا باعث هوگے "

## ( جرمن سلوک و حسن معاملة )

لندن کا تار هے :

" امسٹر ڈم کي خبروں سے واضح هوتا هے که انتورپ میں ڈچ سرحد کي طرف ایک اشتهار شائع کیا گیا هے - اس میں مفرورین جنگ کو شهر میں واپس آجانے کي دعوت دي هے ' اور یقین دلایا هے که انکے مال و اسباب کو اس وقت تک کسي قسم کا کوئی نقصان نهیں پهونچایا جائیگا ' جبتک که وہ دشمني سے باز رهینگے - دکاندار خصوصیت کے ساتهه بلائے جا رهے هیں اور انکو یه دهمکي بھي دي گئي هے که عدم تعمیل کي حالت میں سخت سزا دي جائیگي - اس اشتهار پر شرفاء شهر اور جرمن کمانڈر کے دستخط هیں -

جرمن حکام کا بیان هے که " ۳٦۵۰۰ بلجین جو تسخیر انتورپ سے پہلے بهاگ گئے تھے' اب واپس آ گئے هیں " اس سے معلوم هوتا هے که بهت جلد شهر مکرر آباد هوجائیگا - اور فاتحوں کا سلوک نهایت شریفانه هے -

ٹائمس کا نامه نگار لکھتا هے :

" جرمن افسر نهایت خلیق هیں - انکا اخلاق اس قدر وسیع هے که راهگیروں کے ساتهه بھي شریفانه سلام و کلام سے پیش آتے هیں "

لیکن کیا یه وهي جرمن هیں جو کل تک وحشي ' درندے ' خوفناک ' شیطان سیرت ' اور بے ننگ و ناموس تھے ؟ اللہم لفي قول مختلف !

غالباً لندن کے اس تار کے مطابق که " کچهه دنوں تک انتورپ کي بربادیوں کي داستانوں پر پردہ پڑا رهیگا " ابتک نام نهاد جرمن وحشت کاریوں کی کوئی خبر نهیں آئي هے !

## ( انگریزي نقصانات )

سول اینڈ ملیٹري گزٹ کا ایک تار جو ۱۴ کو لندن سے موصول هوا هے مظهر هے :

" امارت بحریه کا بیان هے که انتورپ کي مدافعت میں انگریزي بحري فوج کا ایک میجر مارا گیا اور چار افسر زخمي هوے - کل ۱۳ زخمي انتورپ سے " ڈوور " ( انگلستان ) پهونچ گئے هیں "

مورننگ پوست زخمیوں کي تعداد ۲۰۰ لکھتا هے اور رقمطراز هے که ان لوگوں کو بڑي توپوں کے نه پهونچنے کا افسوس هے - بحري توپیں بھي بهت دیر میں پهونچیں اور چڑهائي نه جاسکیں -

بهرحال انگریزي فوج کا جسقدر بھي نقصان بیان کیا جاتا هے' یه محض توپوں وغیرہ کي اتفاقي بد نظمي کا نتیجه هوگا - ورنه ایک ایسي هشیار اور عقلمند فوج جو مقابله کی جگهه هٹ آنے کو همیشه ترجیح دیا کرتي، هے' لازمي طور پر همیشه محفوظ هی رهیگي !

بلجین کی کل آبادي کا تخمینه ۷ ملین یعني ۷۰ لاکهه کیا گیا هے - مفرورین جنگ جو انگلستان یا هوالیند پهونچے هیں ' انکي تعداد کا تخمینه ڈیڑہ ملین یعنے ۱۵ لاکهه هے -

بلجین اور انگریزي مفرورین جنگ جو هوالیند گئے هیں انکي تعداد ۲۲۰۰۰ بیان کی جاتي هے -

Printed And Published by [illegible], at the HILAL Electrical Prtg. and Publg. House, 14 Mcleod Street, CALCUTTA.

مفت　　مفت　　مفت

ایک عجیب غریب موقعہ

اصلی چیزیں - کم قیمت - نایاب - کمیاب

## ۳۱ اکتوبر تک

**مورٹر ریگولیٹ لیور واچ -**

( گارنٹی ۵ سال )

ہر شخص کے لائق لیور کھلا ڈھکنا - مضبوط کیلس چال ڈائل منقش درمیانہ سائز - نہایت عمدہ اور ٹھیک وقت دینے والا - اصلی قیمت ۱۰ روپیہ رعایتی ۳ روپیہ ۴ آنہ

**نئے قسم کا رسٹ واچ**

( گارنٹی ۲ سال )

نہایت خوبصورت - نکل سلور کیس - مضبوط کیلس چال وقت ٹھیک دینے والی - چمڑہ ولایتی نہایت ملائم - قیمت اصلی ۱۲ روپیہ -

رعایتی قیمت ۴ روپیہ ۱۴ آنہ اوکسیڈ ایزڈ اسٹیل کیس - ۵ روپیہ ۴ - آنہ -

سلور کیس ۶ روپیہ عمدہ سلور کیس ۶ روپیہ ۸ آنہ سنہرا کیس ۵ روپیہ ۴ آنہ -

**سی انڈیا**

گارنٹی پانچ سال



بالکل نئے فیشن کا سلنڈر واچ کھلا ڈھکنا کی دس فانسی سکنڈ ھنڈ سوئی کے شامل - نہایت سچا وقت دینے والی - قیمت اصل دس روپیہ رعایتی ۳ روپیہ چودہ آنہ - فینسی ڈائل ۴ روپیہ آٹھ آنہ -

سنٹرش ہنٹنگ واچ -

( گارنٹی ۶ سال )

نکل ہنٹنگ سائز ۱۶ - سادہ ڈائل - کفایت اور اچھا وقت دینے والا - مزیٹی سوئیاں - ہزاروں گھڑیاں سال میں فروخت ہوتی ہیں -

اصلی قیمت ۱۲ روپیہ رعایتی قیمت ۵ روپیہ ۴ آنہ -

**امریکن لیور اسٹنڈرڈ واچ**

۱۴ کیرٹ گولڈ واچ

گارنٹی چھہ سال

کم قیمت میں سب سے اچھا لیور واچ استعمال کے قابل یہ گھڑی پانچ سو روپیہ کے ساتھ اچھی طرح مقابلہ کرسکتی ہے - کیس دیکھنے میں نہایت خوبصورت -

قیمت اصلی ۲۰ روپیہ رعایتی قیمت ۹ روپیہ آٹھ آنہ -

**۱۴ کیرٹ لیڈنگ واچ**

( گارنٹی ۵ سال )

جولڈ انجن ٹرنڈ کیس - دیکھنے میں بہت خوبصورت ٹھیک سونے کا معلوم ہوتا ہے -

اصلی قیمت ۲۰ روپیہ رعایتی قیمت ۷ روپیہ

**لیڈی گولڈ واچ**

گارنٹی پانچ سال

لیڈیز اور جنٹلمین کے قابل - چھوٹے شکل کا دیکھنے میں خوبصورت سچا وقت دینے والی بالکل نئے فیشن کا کیس -

قیمت اصلی ۲۵ روپیہ رعایتی قیمت ۱۴ روپیہ آٹھ آنہ - جسمیں جنٹس سائز - ۲۸ روپیہ

**سنٹر سکنڈ واچ اسٹرپ واچ**

کیلس عمدہ قسم کا ۵ روپیہ چار آنہ -

گارنٹی پانچ سال

خاصکر ڈاکٹروں اور دایوں کیلیے یہ گھڑی ایک سکنڈ کے حصہ کو بھی اچھی طرح سے بتلاتا ہے - کھلا ڈھکنا - چال عمدہ - دیکھنے میں خوبصورت قیمت اصل ۷ روپیہ - رعایتی قیمت ۳ روپیہ ۱۴ آنہ -

**۱۴ کیرٹ رولڈ گولڈ زرینا لیور واچ -**

( گارنٹی ۵ سال )

دیکھنے میں قیمتی گھڑیوں کے مشابہ ہے - نہایت اچھی قابل تعریف -

قیمت اصلی ۱۵ روپیہ رعایتی قیمت ۷ روپیہ چار آنہ نکل اوپن فیس ۶ روپیہ -

بی ۱ س - ننکی - اینڈ کمپنی نمبر ۱ - ۳۶ - دھرمتلہ کلکتہ

مفت　　　مفت　　　مفت

ایک ... موقعہ

اصلی چیزیں - کم قیمت - نایاب - کمیاب

اصل سے آدھی اور آدھی سے چوتھائی قیمت

## ۳۱ اکتوبر تک

نوٹ - اس بات پر غور کیجئے کہ ہر گھڑی کے ساتھہ ایک چیز بطور تحفہ کے دی جاتی ہے اسطرح کہ

ایک گھڑی کے خریدار کو ایک جرمن سلور چین مفت

دو گھڑی کے خریدار کو ایک رولڈ گولڈ (سونا) چین مفت

تین گھڑی کے خریدار کو ایک جوڑا الکٹرک گولڈ پلیٹڈ سلف کلوزنگ اسپرنگ برسلٹ مفت !!

اگر آپکو گھڑی پسند نہ آوے تو قیمت واپس دیجائیگی

### اسپرنگ برسلٹ واچ -

(گارنٹی ۴ سال)

رولڈ گولڈ - گول شکل - بہت دیرپا - آپ لوگ ۲۵ سیکڑے زیادہ فائدہ اٹھاوینگے اگر آپ ایک فرمایش بھی بھیجیں - ٹھیک نقشہ کے مطابق سچے وقت دینے والی قیمت اصلی ۱۰ روپیہ - رعایتی قیمت ۵ روپیہ -

| | |
|---|---|
| ۳۲ پتھر والا | ۶ روپیہ |
| اسکوئر شکل | ۶ روپیہ |
| ہارٹ شکل | ۶ روپیہ |
| ہشت پہل | ۶ روپیہ |

### نئی وضع کا اسکوئر رسٹ واچ

(گارنٹی ۵ سال)

اس قسم کی گھڑیاں ابھی ابھی ہندوستان میں آئی ہیں - نہایت فیشن ایبل لیڈیز اور جنٹلمین کثرت سے استعمال کرتے ہیں مضبوط کیس نکل کیس فینسی ڈائل - عمدہ وقت دینے والی - ٹھیک تصویر کے مطابق -

اصلی قیمت ۱۲ روپیہ - رعایتی قیمت ۶ روپیہ - آٹھہ آنہ اوکسیڈائزڈ اسٹیل کیس ۶ روپیہ آٹھہ آنہ -

| | |
|---|---|
| سلور کیس | ۹ روپیہ ۴ آنہ |
| مادر آف پرل کیس | ۹ روپیہ ۸ آنہ |

یہ گھڑی مع چمڑہ اور باکس کے ملیگی

### فلیٹ لیور واچ

(گارنٹی ۵ سال)

نکل کیس - کھلا ڈھکنا - سائز ۱۸ - سکنڈ کی سوئی کے شامل کیلس چابی پتھر ۳ عدد ڈائل میڈل کے - اسپات کے سوئی سادہ کیس اصلی قیمت ۱۲ روپیہ رعایتی ۴ روپیہ ۴ آنہ

### نیر ڈینین بیرل رسٹ لٹ واچ -

(گارنٹی ۵ سال)

یہ رسٹ لٹ واچ بہت عمدہ ہے دیکھنے میں نہایت خوبصورت فینسی سوئیاں سچا وقت دینے والی اور جدید فیشن کا ٹھیک نقشہ کے مطابق -

قیمت اصلی ۱۲ روپیہ رعایتی قیمت ۷ روپیہ -

| | |
|---|---|
| نکل کیس | ۷ روپیہ ۴ آنہ |
| سنہری کیس | ۶ روپیہ ۱۴ آنہ |
| سیاہ اوکسیڈائزڈ کیس | ۶ روپیہ ۸ آنہ |
| نائین سل کیس | ۹ روپیہ ۸ آنہ |

### بنگال ہنٹنگ واچ

(گارنٹی ۶ سال)

رایت میڈل ہنٹنگ ، ۱۶ سائز - کی ریلنڈنگ ہاف پلیٹ - گولڈ گلٹ مرد منت سیلنڈر اسکیپمنٹ - ایک نہایت خوبصورت گھڑی -

اصلی قیمت ۱۵ روپیہ - رعایتی ۵ روپیہ

ہاف ہنٹنگ - چھہ روپیہ آٹھہ آنہ -

### انگما واچ

(گارنٹی ۵ سال)

پتلی چپٹی شکل کی گھڑی جنٹلمین سائز - پتھر ۲ عدد دیکھنے میں نہایت خوبصورت اور سچ وقت دینے والی - اصلی قیمت ۸ روپیہ - رعایتی ۴ روپیہ ۸ آنہ -

بی - اس - نقدی - اینڈ کمپنی

نمبر ۱ - ۳۶ - دھرمتلہ کلکتہ

## حکمت بالغـه ! حکمت بالغه !

مولوي احمد مکرم صاحب عباسي چریا کوٹي نے ایک نہایت مفید سلسله جدید تصنیفات و تالیفات کا قائم کیا ہے - مولوي صاحب کا مقصود یه ہے که قـران مجید کے کـلام الہی ہونے کے متعلق آجتـک جس قدر دلائل قائم کیے گئے ہیں اُن سب کو ایک جگہه مرتب و مدون کردیا جاے - اس سلسله کي ایک کتاب موسوم به حکمۃ بالغـه تین جلدوں میں چھپ کر تیار ہوچکي ہے -

پہلي جلد کے چار حصے ہیں - پہلے حصے میں قران مجید کي پوري تاریخ ہے جو اتقان في علوم القران علامۂ سیوطي کے ایک بڑے حصه کا خلاصه ہے - دوسرے حصه میں تواتر قرآن کي بحث ہے ' اس میں ثابت کیا گیا ہے که قرآن مجید جو آنحضرت صلعم پر نازل ہوا تھا ' وہ بغیر کسي تحریف یا کمي بیشي کے ویسا ہي موجود ہے ' جیسا که نزول کے وقت تھا ' اور یه مسئله کل فرقہاے اسلامي کا مسلمه ہے - تیسرے حصه میں قرآن کے اسماء و صفات کے نہایت مبسوط مباحث ہیں - جن میں ضمناً بہت سے علمي مضامین پر معرکۃ الارا بحثیں ہیں - چوتھے حصے سے اصل کتاب شروع ہوتي ہے - اس میں چند مقدمات اور قرآن مجید کي ایک سو پیشین گوئیاں ہیں جو پوري ہوچکي ہیں - پیشین گوئیوں کے ضمن میں علم کلام کے بہت سے مسائل حل کئے گئے ہیں ' اور فلسفۂ جدیدہ جو نئے اعتراضات قرآن مجید اور اسلام پر کرتا ہے ان پر تفصیلي بحث کي گئي ہے -

دوسري جلد ایک مقدمه اور دو بابوں پر مشتمل ہے - مقدمه میں نبوت کي مکمل اور نہایت محققانه تعریف کي گئي ہے - آنحضرت صلعم کي نبوت سے بحث کرتے ہوے آیۂ خاتم النبیین کي عالمانه تفسیر کي ہے - پہلے باب میں رسول عربي صلعم کي ان معرکۃ الارا پیشین گوئیوں کو مرتب کیا ہے ' جو کتب احادیث کي تدوین کے بعد پوري ہوئي ہیں ' اور اب تک پوري ہوتي جاتي ہیں - دوسرے باب میں ان پیشین گوئیوں کو لکھا ہے ' جو تدوین کتب احادیث سے پہلے ہوچکي ہیں - اس باب سے آنحضرت صلعم کي صداقت پوري طور سے ثابت ہوتي ہے -

تیسري جلد - اس جلد میں فاضل مصنف نے عقل و نقل اور علماے یورپ کے مستند اقوال سے ثابت کیا ہے که انحضرت صلعم امي تھے' اور آپ کو لکھنا پڑھنا کچھه نہیں آتا تھا - قرآن مجید کے کـلام الہي ہونے کي نو عقلي دلیلیں لکھي ہیں - یه عظیم الشان کتاب ایسے پر آشوب زمانـه میں جب که ہر طـرف سے مذہب اسلام پر نکته چیني ہورہي ہے ' ایک عمدہ ہادي اور رہبر کا کام دیگي - عبارت نہایت سلیس اور دل چسپ ہے ' اور زبان اردو میں اس کتاب سے ایک بہت قـابل قـدر اضافه ہوا ہے - تعداد صفحات ہر سـه مجلد ( ۱۰۶۴ ) لکھائي چھپائی و کاغـذ عمدہ ہے - قیمت ۵ روپیه *

## نعمت عظمـــیٰ ! نعمت عظمـــیٰ !

امام عبد الوہاب شعراني کا نام نامي ہمیشه اسلامي دنیا میں مشہور رہا ہے - آپ دسویں صدي ہجري کے مشہور ولي ہیں - تصانیف آپ کي لواقح الانوار صوفیاے کرام کا ایـک مشہور تذکرہ ہے - اس تذکرہ میں اولیاء - فقراء اور مجاذیب کے احوال و اقوال اس طرح پر کانٹ چھانٹ کے جمع کئے ہیں که ان کے مطالعه سے اصلاح حال ہو اور عادات و اخلاق درست ہوں اور صوفیاے کرام کے بارے میں انسان سوء ظن سے محفوظ رہے - یه لا جواب کتاب عربي زبان میں تھي - ہمارے محترم دوست مولوي سید عبدالغني صاحب وارثي نے جو اعلی درجه کے ادیب ہیں اور علم تصوف سے خاص طور سے دل چسپي رکھتے ہیں اس کتـاب کا تـرجمه نعمت عظمیٰ کے نام سے کیا ہے - اس کے چھپنے سے اردو زبان میں ایک قیمتي اضافه ہوا ہے - تعداد صفحات ہر دو جلد ( ۷۲۶ ) خوشخط کاغذ اعلی قیمت ۵ روپیه *

## مشاہیر الاسلام ! مشاہیر الاسلام ! !

یعنے اردو ترجمه وفیات الاعیان مترجمۂ مولوي عبد الغفور خان صاحب رامپوري ' جس میں پہلي صدي ہجري کے اواسط ایام سے ساتویں صدي ہجري کے خاتمه تـک دنیاے اسلام کے بڑے بڑے علماء فقہا قضاۃ شعراء متـکلمین نحوائیں لغوئن منجمین مہـندسین مؤرخین محدثین زہاد عباد امراء فقراء حکـماء اطبا سـلاطین مجتہدین و صناع و مغنین وغیرہ ہر قسم کے اکابر و اہل کمال کا مبسوط و مفصل تذکرہ جسے بقول ( موسیودي سیلن )

" اہل اسلام کي تاریخ معاشرتي و علمي کي واقفیت کے واسطے اہل علم ہمیشه سے بہت ہي قدرکي نگاہوں سے دیکھتے آئے ہیں یه کتاب اصل عربي سے ترجمه کي گئي ہے ' لیکن مترجم صاحب ممدوح نے ترجمه کرتے وقت اس کے اس انـگریزي ترجمه کو بھي پیش نظر رکھا ہے ' جسے موسیودي سیلن نے سنه ۱۸۴۲ع میں شائع کیا تھا - سواے اس کے اصل کتاب پر تاریخ ' تراجم ' جغرافیـه ' لغت ' انساب اور دیگر مسائل دیني کے متعلق کثـیر التعداد حواشي اضافه کئے ہیں - اس تقریب سے اس میں کئی ہزار اماکن و بقاع اور قبائل و رجال کا تذکرہ بھي شامل ہوگیا ہے - علاوہ بریں فاضل مترجم نے انگریزي مترجم موسیودي سیلن کے وہ قیمتي نوٹ بھي اُردو ترجمه میں ضم کردے ہیں جن کي وجه سے کتاب اصل عربي سے بھي زیادہ مفید ہوگئي ہے - موسیودي سیلن نے اپنے انگریزي تـرجمه میں تین نہایت کارآمد اور مفید دیباچے لکھے ہیں مشاہیر الاسلام کي پہلي جلد کي ابتدا میں ان کا اُردو ترجمه بھي شریک کردیا گیا ہے - اس کتاب کي دو جلدیں نہایت اہتمام کے ساتھه مطبع مفید عام آگرہ میں چھپ‌ولي گئي ہیں ' باقي زیر طبع ہیں - قیمت ہر دو جلد ۵ روپیه -

( ۴ ) مآثر الکرام یعـنے حسان الہند مولانا میر غلام علي آزاد بلـگرامي کا مشہور تذکرہ مشتمل بر حالات صوفیاے کرام و علماے عظام - صفحات ۳۳۸ مطبوعـه مطبع مفید عام آگرہ خوشخط قیمت ۲ روپیه -

## تمـدن ہنـد ! تمـدن ہنـد ! !

یعنے شمس العلما مولانا سید علي بلگرامي مرحوم کي مشہور کتاب جس کا غلغله چار سال سے کل ہندوستان میں گونج رہا تھا آخرکار چھپکر تیار ہوگئي ہے - علاوہ معنوي خوبیوں کے لکھائی چھپائي خط ' کاغذ ' تصاویر ' جلد مثل تمدن عرب کے قیمت ...... ( ۵۰ ) روپیه -

( ۵ ) صنمخانۂ عشق - یعني حضرت امیر مینائي کا مشہور دیوان بار سوم چھپکر تیار ہوگیا ہے - قیمت ۲ روپیه ۸ آنه -

( ۶ ) قرآن السعدین یعني تذکیر و تانیث کے متعلق ایک نہایت مفید رساله جس میں کئي ہزار الفاظ کي تذکیر و تانیث بتائی گئي ہے ' قیمت ایک روپیه آٹھه آنه -

( ۷ ) فہرست کتب خانہ آصفیه - جس میں کئی ہزار کتب قلمیه و مطبوعه اور نیز مصنفین کا نام درج ہے - جو حضرات کتب خانه جمع کرنا چاہیں اُن کو یه فہرست چراغ ہدایت کا کام دے گي - صفحات ( ۵۰۰ ) قیمت ۲ روپیه -

( ۸ ) تمدن عرب - قیمت سابق ۵۰ روپیه قیمت حال ۳۰ روپیه ( ۹ ) فـغان ایـران - مارگن شوسـٹر کي مشـہور کتاب کا ترجمه صفحات ۴۶۲ مع ۲۱ عدد تصاویر عکسي عمدہ جلد اعلیٰ - قیمت ۵ روپیه -

( ۱۰ ) قواعد العروض - مولانا غلام حسین قدر بلـگرامي کي مشہور کتاب - عربي فارسي میں بھی اس فن کي ایسي جامع کوئي کتاب نہیں ہے - صفحات ۴۷۴ قیمت سـابق ۴ روپیه - حال ۲ روپیه -

( ۱۱ ) - میڈیکل جیورس پرودنس - مولانا سید علي بلگرامي مرحوم کي مشہور کتاب قیمت سابق ۶ روپیه قیمت حال ۳ روپیه *

( ۱۲ ) علم اصول قانون - یعنے سرڈبلیو - ایچ ریٹنگن کی کتاب کا ترجمه صفحات ( ۸۰۸ ) قیمت ۸ روپیه -

(۱۳) تحقیق الجہاد - مصنفۂ نواب اعظم یارجنگ مولوي چراغ علي مرحوم - مسئله جہاد کے متعلق کل دنیا میں اپنا نظیر نہیں رکھتي - صفحات ۴۱۲ - قیمت ۳ روپیه -

( ۱۴ ) شرح دیوان غالب اردو - تصنیف مولوي علی حیدر صاحب طبا طبائي صفحات ۳۴۸ قیمت ۲ روپیه -

(۱۵) داستان ترکتازان ہند - کل سلاطین دہلي کي ایک جامع و مفصل تاریخ ۵ جلد صفحات ۲۶۵۶ قیمت سابق ۲۰ روپیه قیمت حال ۶ روپیه -

( ۱۶ ) معرکه مذہب و سائنس - ڈریپر کی مشہور عالم کتاب مترجمه مولوي ظفر علي خان صاحب بي - اے - قیمت ۴ روپیه -

( ۱۷ ) ماثر الکرام - مشتمل بر حالات صوفیاے کرام تصنیف میر غلام علي آزاد بلگرامی - قیمت ۲ روپه -

( ۱۸ ) تیسر الباري ترجمه صحیح بخاري اردو - حامل المتن صفحات ( ۳۷۵۰ ) نہایت خوشخط کاغذ اعلیٰ قیمت ۲۰ روپیه -

نوٹ — ایک روپیه فی جلد کے حساب سے ہر کتاب کی جلد ہمارے پاس تیار ہوسکتی ہے - جس پر کتاب کا اور مالک کا نام منقش ہوگا

عبد الله خان بک سیلر اینڈ پبلشر کتب خانه آصفیه حیدر آباد دکن

# شہبال

ایک هفته وار مصور رساله - جو خاص دار الخلافت سے ترکی زبان میں نکلتا هے - ادبی - سیاسی - علمی اور سائنٹفک مضامین سے پر هے - گرافک کے مقابلہ کا هے - هر صفحه میں تین چار تصاویر هوتے هیں - عمده آرٹ کاغذ نفیس چھپائی اور بہترین ٹائپ کا نمونه - اگر ترکونکے انقلاب کی زنده تصویر دیکھنی منظور هو تو شہبال ضرور منگائیے - ملنے کا پتـہ :

پوسٹ آفس قرح بک نمبر ۹ نمبر ۱۰ نمبر ۱۳

Constantinople - استامبول

# الہلال کی ایجنسی

هندوستان کے تمام اردو بنگلہ گجراتی اور مرہٹی هفته وار رسالوں میں الہلال پہلا رساله هے ، جو بارجود هفته وار هونے کے روزانه اخبارات کی طرح بکثرت متفرق فروخت هوتا هے - اگر آپ ایک عمده اور کامیاب تجارت کے متلاشی هیں تو ایجنسی کی درخواست بھیجیے -

منیجر

# تاریخ هندوستان

آثار مطبوعات قدیمہ هند

ترجمه فارسی " هسٹری آف انڈیا " مصنفه مسٹر جان مارشمن
مطبوعۂ قدیم کلکته سنه ۱۸۵۹

( ۱ ) هندوستان کے تاریخوں کے لکھنے میں جن انگریز مصنفین نے جانکاہ محنتیں کی هیں ان میں مسٹر سی - جان مارشمن (C. Jahan Marshman.) کا نام خصوصیت کے ساتھہ قابل ذکر هے - اسکا نہایت سلیس و فصیح فارسی ترجمه لارڈ کیننگ کے زمانے میں مولوی عبد الرحیم گورکھپوری نے کیا تھا ' اور بحکم لارڈ مذکور پرنس بہرام شاہ نبیرۂ سلطان ٹیپو مرحوم و مغفور نے نہایت اهتمام و تکلف سے طبع کرایا تھا - کچھہ نسخے فروخت هوے اور کچھہ گورنمنٹ نے لے لیے اور عام طور پر اشاعت اسکی نه هوئی -

اس کتاب کی ایک بڑی خوبی اسکی خاص طرح کی چھپائی بھی هے - یعنے چھپی تو هے ٹائپ میں لیکن ٹائپ برخلاف عام ٹائپ کے بالکل نستعلیق خط کا هے - بہتر سے بہتر نمونه اگر نستعلیق ٹائپ کا ابتک کوئی هے تو یہی هے - کاغذ بھی نہایت اعلی درجه کا لگا یا گیا هے - علاوہ مقدمه و فہرست کے اصلی کتاب ۴۰۴ صفحوں میں ختم هوئی هے -

قیمت مجلد ۳ - روپیه - ۸ آنه - غیر مجلد ۳ - روپیه -
تمام درخواستیں : " منیجر الهلال کلکته " کے نام آئیں -

جھوٹے اشتہار بازوں سے دھوکہ کھائے ہوئے صاحبان کو یقین دلانے کے لیئے کارخانہ میں آنے والوں کو ہر ایک دوا امتحاناً مفت دی جائیگی بیرونجات کیلئے ہر دوا کا نمونہ نصف قیمت پر

ایک سلائی سے اندھی آنکھ روشن کرنیوالا **جواہر نور العین** بیس روپے ماشہ والا خالص ہیرہ بھی جواہر نور العین کا مقابلہ نہیں کر سکتا - دیگر سرمہ جات کی اس کے سامنے کچھ بھی حقیقت نہیں - اسکی ایک سلائی سے دھند شبکوری دور نظر دگنی اور ایک ہفتہ میں ردے یعنی ککرے - پھولہ - ناخنہ - پڑبال - ضعف بصارت اور ہر قسم کا اندھاپن دور ہو کر نظر بحال ہو جاتی ہے - عینک لگانے اور آنکھ بنوانے کی ضرورت نہیں رہتی قیمت فی ماشہ درجہ خاص عنہ درجہ اعلے للعہ درجہ اول عا

**جوبن شباب آور** زمانہ بھر کی طاقت ور دواؤں سے اعلے اور افضل مولد خون مقوی اور محرک اعصاب ہیں - ناطاقتی اور پیر و جوان کی ہر قسم کی کمزوری و لاغری جلد رفع کر کے اعلے درجہ کا لطف شباب دکھاتی ہیں عہ

**حسن افروز** ایکمنٹ میں چہرہ کی چھائیاں اور سیاہ داغ دور کر کے چاند سا مکھڑا بناتا ہے - قیمت فی شیشی ایکروپیہ عہ

**اکسیر بہرہ پن** برسوں کا بہرہ پن دور کرنے کیلئے لاجواب ہے قیمت صرف

ایک لمحہ میں درد دور کرنے والا **طلسم شفا** ہر قسم کا اندرونی و بیرونی درد اور زنبور و بچھو کے ڈنگ اور سانپ کے کاٹے کا درد چند سیکنڈ میں دور قیمت عہ

**اعجاز مسیحا** تن بے جان میں زندگی کی روح پھونک کر فوراً زندہ اور ہوشیار کرتا ہے قیمت فی شیشی - عہ

**ایک شیشی کا شاہی خضاب** ایک منٹ میں سفید بالوں کو قدرتی سیاہ کرتا اور رنگ ایک ماہ تک قائم رکھتا ہے - قیمت فی شیشی ایکروپیہ عہ

**سندات** جواہر نور العین (۱) مسٹر میکیے صاحب چیف انسر وانیورا - جواہر نور العین سے میرا ناموتیا بند بالکل رفع ہو گیا - (۲) مسٹر رستم جی نرم جی مرچنٹ مقام وارنگل میں نہایت خوشی سے لکھتا ہوں کہ لڑکی کی آنکھ کا پھولہ بالکل دور ہو گیا ایک عجیب دوا کا شکریہ ادا کرنے کے لئے مجھے الفاظ نہیں ملتے - (۳) خواجہ احمد دین صاحب رالپنڈی مجھے بچپن سے رتوندہی شبکوری کا مرض تھا بہت سرجن صاحبان سے علاج کرایا مگر فائدہ نہ ہوا جواہر نور العین سے دو روز میں فائدہ ہوا اور دو ہفتہ میں کامل صحت ہو گئی -

**ڈاکٹر نبی بخش خان** سابق سیرین سرجن اور آرمی میڈیکل افسر **افغانستان**
حال پرو پرائیٹر **شفاخانہ نسیم صحت لاہور** - دہلی دروازہ -

## مشاهير اسلام رعايتي قيمت پر

( ۱ ) حضرت منصور بن حلاج اصلي قيمت ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۲ ) حضرت بابا فريد شكر گنج ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۳ ) حضرت محبوب الهي رحمة الله عليه ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه ( ۴ ) حضرت خواجه حافظ شيرازي ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه ( ۵ ) حضرت خواجه شاه سليمان تونسوي ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۶ ) حضرت شيخ بوعلي قلندر پاني پتي ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۷ ) حضرت امير خسرو ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه (۸) حضرت سرمد شهيد ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۹ ) حضرت غوث الاعظم جيلاني ۳ انه رعايتي ۱ انه ( ۱۰ ) حضرت عبد الله بن عمر ۳ انه رعايتي ۱ آنه [ ۱۱ ] حضرت سلمان فارسي ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه [۱۲] حضرت خواجه حسن بصري ۳ آنه رعايتي ۱ آنه [ ۱۳ ] حضرت امام رباني مجدد الف ثاني ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه [۱۴] حضرت شيخ بهاالدين ذكريا ملتاني ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه ( ۱۵ ) حضرت شيخ سنوسي ۳ آنه رعايتي ۱ آنه ( ۱۶ ) حضرت عمر خيام ۳ آنه رعايتي ۱ انه ( ۱۷ ) حضرت امام بخاري ۵ آنه رعايتي ۲ آنه ( ۱۸ ) حضرت شيخ محي الدين ابن عربي ۴ آنه رعايتي ۶ پيسه ( ۱۹ ) شمس العلما ازاد دهلوي ۳ انه رعايتي ۱ انه ( ۲۰ ) نواب محسن الملک مرحوم ۳ انه رعايتي ۱ انه ( ۲۱ ) شمس العلما مولوي نذير احمد ۳ انه رعايتي ۱ انه ( ۲۲ ) آنريبل سرسيد مرحوم ۵ رعايتي ۲ انه ( ۲۳ ) رائٹ انريبل سيد امير علي ۲ انه رعايتي ۳ پيسه ( ۲۴ ) حضرت شهباز رحمة الله عليه ۵ آنه رعايتي ۲ آنه (۲۵) حضرت سلطان عبدالعميد خان غازي ۵ انه رعايتي ۲ انه ( ۲۶ ) حضرت شبلي رحمة الله ۲ انه رعايتي ۳ پيسه [ ۲۷ ] كرشن معظم ۲ آنه رعايتي ۳ پيسه [ ۲۸ ] حضرت ابو سعيد ابوالخير ۲ انه رعايتي ۳ پيسه [ ۲۹ ] حضرت مخدوم صابر كليري ۲ انه رعايتي ۳ پيسه [ ۳۰ ] حضرت ابونجيب سهروردي ۲ انه رعايتي ۳ پيسه [ ۳۱ ] حضرت خالدبن وليد ۵ آنه رعايتي ۲ انه [ ۳۲ ] حضرت امام غزالي ۹ انه رعايتي ۲ انه ۲ پيسه [ ۳۳ ] حضرت سلطان صلاح الدين فاتح بيت المقدس ۵ انه رعايتي ۲ انه [ ۳۴ ] حضرت امام حنبل ۴ انه رعايتي ۹ پيسه [ ۳۵ ] حضرت امام شافعي ۹ انه رعايتي ۱۰ پيسه [ ۳۶ ] حضرت امام ... ۲ انه رعايتي ۳ پيسه [۳۷] حضرت عمر بن عبد العزيز ۵ - آنه - رعايتي ۲ - آنه (۳۸) حضرت خواجه قطب الدين بختيار كاكي ۳ - آنه رعايتي ۱ - آنه ( ۳۹ ) حضرت خواجه معين الدين چشتي ۵ - آنه - رعايتي ۲ آنه (۴۰) : ازي عثمان پاشا شير پليونا اصلي قيمت ۵ آنه رعايتي ۲ آنه - سب مشاهير اسلام قريباً دو هزار صفحه كي قيمت يک جا خريد كرنيسے صرف ۲ روپيه ۸ - انه - ( ۴۰ ) آئينه رفتگان پنجاب کے اولياے كرام کے حالات ۱۲ - انه رعايتي ۶ - انه ( ۴۱ ) خود شناسي تصوف كي مشهور اور لاجواب كتاب خدا بيني كا رهبر ۵ انه - رعايتي ۳ انه - [ ۴۲ ] حالات حضرت مولانا روم ۱۲ - انه رعايتي ۶ - انه - [ ۴۳ ] حالات حضرت شمس تبريز ۶ - انه - رعايتي ۳ انه - كتب ذيل كي قيمت ميں كوئي رعايت نهيں - [ ۴۴ ] حيات جاوداني مكمل حالات حضرت محبوب سبحاني غوث اعظم جيلاني ۱ روپيه ۸ انه [ ۴۵ ] مكتوبات حضرت امام رباني مجدد الف ثاني اردو ترجمه ڈيڑهه هزار صفحه كي تصوف كي لا جواب كتاب ۶ روپيه ۷ انه [ ۴۶ ] هشت بهشت اردو خواجگان چشت اهل بهشت کے بالتصوير حالات زندگي معا انكي سينه به سينه او رصدري مشهور حكيموں کے مجربات کے جو كئي سال كي محنت کے بعد جمع كئے گئے هيں - اب دوسرا ايڈيشن طبع هوا هے او رجن خريداران نے جن نسخوں كي تصديق كي هے انكي نام بهي لكهدئے هيں - علم طب كي لاجواب كتاب هے اسكي اصلي قيمت چهه روپيه هے اور رعايتي ۳ روپيه ۸ انه [ ۴۸ ] التجربات اس نا مراد مرض كي تفصيل تشريح اور علاج ۲ انه رعايتي ۳ پيسة [ ۴۹ ] صابون سازي كا رساله ۲ انه رعايتي ۳ پيسه - (۵۰) انگلش ٹيچر بغير مدد أستاد کے انگريزي سكهانے والي سب سے بهتر كتاب قيمت ايک روپيه [۱۵] اصلي كيميا گري يه كتاب سونے كي كان هے اسميں سونا چاندي رانگ سيسه - جسته بنانے کے طريقے درج هيں قيمت ۲ روپيه ۸ آنه

## حرم مدينه منوره کا سطحي خاکه

——:*:——

حـرم مدينه منـوره کا سطحي خاكه يا (Plan) هے جو ايک مسلمان انجنيرنے موقعه كي پيمائش سے بنايا هے - نهايت دلفريب متبرک اور روغني معه رول وكپڑا پانچ رنگوں سے طبع شده قيمت ايک روپيـه - علاوه محصول ڈاک -

• ملنے کا پته ـــ منيجر رساله صوفي پنڈي بهاؤ الدين ضلع گجرات پنجاب

## واٹر بری کا تیار کیا ہوا خوشگوار مچهلي کا تيل

ترکيب سے تيار کيا هوا مزه دار مچهلي کا تيل

ڈهيلے اور كمزور رگ و پٹهه كو طاقتور بنانے اور پهيپڑا كي بيماري اور كهانسي و زكام سے خراب هونے والے جسم كو درست كرنے کے لئے "كاڈ ليور وائل كمپاؤنڈ" يعني همارے يهاں کے تيار كيے هوئے مچهلي کے تيل سے بڑهكر كوئي دوسري دوا نهيں هے -

ايک بڑي خرابي مچهلي کے تيلوں ميں يه هےكه اس سے اكثر لوگوں كو متلي پيدا هوتي هے' اور كبهي كم مقدار كا ايک خوراک بهي كهانا ناممكن هو جاتا هے

واٹر بري كي كمپاونڈ يعني مركب دوا جسكے بنانے كا طريقه يه هے كه نروئے ملک كي " كاڈ " مچهلي سے تيل نكالكر خاص تركيب سے اسكے مزه اور بو كو دور كرکے اسكو " مالٹ ايكسٹراكٹ " و " هائپو پهسپهائٹس " و " گليسرين " و " اورمٹكس " ( خوشبو دار چيزيں ) اور پهيكے " كريوسوٹ " اور " گوئيا كول " ) کے ساتهه ملانے سے يه مشكل حل هو جاتي هے - كيونكه " كاڈ ليور وائل " كو اس تركيب سے بنانے کے سبب سے نه صرف اوسكي بدمزگي دور هوگئي هے بلكه وه مزه دار هوگيا هے اور اس سے پهرتي اور بشاشي هوتي هے مگر يه مركب دوا " كاڈ ليور وائل " کے عمده فائده كو نهيں روكتي هے - اسكو بهت عمده طور سے بنايا گيا هے - اور اسكو جاننے والے اور استعمال كرنيوالے لوگ خوب پسند كرتے هيں - اگر تمهارا جسم شكسته اور رگ و پٹهے كمزور هو جائيں جنكا درست كرنا تمهارے لئے ضروري هو- اور اگر تمهاري طاقت زائل هو رهے اور تمكو بهت دنوں سے شدت كي كهانسي هوگئي هو اور سخت زكام هوگيا هو جس سے تمهارے جسم كي طاقت اور اعضاے رئيسه كي قوت نقصان هوجانے كا ڈر هے--ان حالتوں ميں اگر تم پهر قوت حاصل كرنے چاهتے هو تو ضرور واٹر بري كا مركب " كاڈ ليور وائل " استعمال كرو - اور يهه اون تمام دواؤں سے جنكو هم اپنے خريداروں کے سامنے پيش كرسكتے هيں كهيں بهتر هے - يه دوا هر طرحسے بهت هي اچهي هے - يه دوا پاني و دودهه وغيره کے ساتهه كهلجاتي هے' اور خوش مزه هونيكے سبب لڑکے اور عورتيں اسكو بهت پسند كرتے هيں- نسخه كو بوتل پر لكهه ديا گيا هے- قيمت بڑي بوتل تين روپيه اور چهوٹي بوتل ڈيڑهه روپيه -

" واٹر بري " كا نام ياد ركهيے

يهه سب دوا نيچے لكهے هوے پته پر ملتي هے :-

ايم - اس - عبد الغني كولوٹوله اسٹريٹ كلكته

حسبنا الله و نعم الوكيل

## تركش سلطانه هيئر ڈائی كمپنی

خضاب استمبولي

جسے تمام عالم نے ٹرکش امپیرئیل هیر ڈائی کا لقب عطا فرمایا هے - یه بدبوضر بلا داغ جلد بلاے بوئي نا گوار بلکه فرحت افزاے دل رجاں عطر بہار خوشبو دار خضاب کمیاب هے - سہولت کے ساتهه ۲ - ۴ قطره برش یا انگلی سے لگا لیجیے اور چند منٹ میں بالونکو سیاه نما بنالیجیے ایک شیشي برسونکے لیے کافي هے - قیمت فی شیشی کلاں تین روپیه - شیشی خرد دو روپیه -

سارٹیفیکٹ - ڈاکٹر ای - ڈي - صاحب ال - ار - سي - پي - ایس ایڈنبرا مقیم نمبر ۱۰۳ رپن اسٹریٹ کلکته تحریر فرماتے هیں واقعي یه ایک تحفه بیش بہا کمیاب بلکه نایاب استمبولی خضاب دنیاوي خضابوں میں اعلی و یکتا هے ' بیشک یه روسا امرا راجگان اور نوابوںکے استعمال کے قابل قدر هے - اسکي جسقدر تعریف کي جاوے بجا هے -

سول ایجنٹ - رجبی اینڈ کو منیجر ڈاکٹر عزیز الرحمن
نمبر ۱۵ مومن پور روڈ خضر پور کلکته

No. 1Mominpure Road Khidderpur Ga'cutta.

## پوپن ٹائین

ایک عجیب و غریب ایجاد اور حیرت انگیز غذا - یه دوائی دماغی شکایتونکو دفع کرتی هے - پژمرده دلونکو تازه بنادیتی هے - یه ایک نهایت موثر ٹانک هے جوکه یکساں مرد اور عورت استعمال کر سکتے هیں - اسکے استعمال سے اعضاء رئیسه کو قوت پہونچتی هے - هسٹریه وغیره کو بهی مفید هے چالیس گولیونکی بکس کی قیمت دو روپیه -

## زینو ٹون

اس دوا کے بیرونی استعمال سے ضعف باه ایک بارگی دفع هو جاتی هے - اس کے استعمال کرنے می ... محسوس کرینگے قیمت ایک روپیه آٹهه آنه -

## هائی ڈرولین

اب نشتر کرانے کا خوف جاتا رها -

یه دوا آب نزول اور فیل پا وغیره کے واسطے نهایت مفید ثابت هوا هے - صرف اندروني و بیروني استعمال سے شفا حاصل هوتی هے -
ایک ماه کے استعمال سے یه امراض بالکل دفع هو جاتی هے قیمت دس روپیه اور دس دنکے دوا کی قیمت چار روپیه -

Dattin & Co, Manufacturing Chemist Post Box 141 Calcutta.

## امراض مستورات

کے لیے ڈاکٹر سیام صاحب کا اوبهرائین

مستورات کے جمله اقسام کے امراض - کا خلاصه نه آنا - بلکه اسوقت درد کا پیدا هونا - اور اسکے دیر پا هونیسے تشنج کا پیدا هونا - اولاد کا نهونا غرض کل شکایات جو اندرونی مستورات کو هوتے هیں - مایوس شده لوگونکو خوشخبري دیجاتي هے که مندرجه ذیل مستند معالجونکي تصدیق کرده دوا کو استعمال کریں اور ثمره زندگانی حاصل کریں - یعنی ڈاکٹر سیام صاحب کا اوبهرائن استعمال کریں اور کل امراض سے نجات حاصل کرکے صاحب اولاد هوں -

مستند مدراس شاهد - ڈاکٹر ایم - سي - ننجنڈا راؤ ایل - ایم - ایس - کیمیکل اگزامنر مدراس فرماتے هیں - "مینے اوبهرائن کو امراض مستورات کیلیے" نهایت مفید اور مناسب پایا -

مس ایف - جي - ریلس - ایل - ایم - ایف - آر - سي - پي اینڈ ایس - سي گوشا اسپتال مدراس فرماتي هیں : - " نمونے کي شیشیاں اوبهرائن کي اپنے مریض پر استعمال کرایا اور بیحد نفع بخش پایا " -

مس ایم - جي - ایم - براڈلی - ایم - ڈي - ( برن ) بي - ایس - سي - ( لنڈن ) سینٹ جان اسپتال ارکاڈي بمبئي فرماتي هیں : - " اوبهرائن جسکو که مینے استعمال کیا هے " زنانه شکایتوں کیلیے بهت عمده اور کامیاب دوا هے "

قیمت في بوتل ۲ روپیه ۸ آنه - ۳ بوتل کے خریدار کیلیے صرف ۶ روپیه -

پرچه هدایت مفت درخواست آنے پر روانه هوتا هے -

Harris & Co Chemists, Kalighat Calcutta.

## هر فرمایش میں الهلال کا حواله دینا ضروری هے

## رینلڈ کي مسٹریز اف دي کورٹ أف لنڈن

یه مشهور ناول جو که سوله جلدوںمیں هے ابهي چهپ کے نکلي هے اور تهوڑي سي رهگئي هے - اصلي قیمت کي چوتهائي قیمت میں دیجاتي هے - اصلي قیمت چالیس ۴۰ روپیه اور اب دس ۱۰ روپیه - انگریزي جلد هے جسمیں سنهري حروف کي کتابت هے اور ۲۱۶ هاف ٹون تصاویر هیں تمام جلدیں دس روپیه میں وي - پي - اور ایک روپیه ۱۴ آنه محصول ڈاک -

امپیرئیل بک ڈپو - نمبر ۶۰ سریگوپال ملک لین - بهو بازار - کلکته

Imperial Book Depot, 60 Srigopal Mullik Lane, Bowbazar Calcutta.

### زمره قیمت

ایک مهینه کے لیے رعایت تین دنکے اندر زر واپس اگر ناپسند هوے -

سائز فاکشن فلوٹ هارمونیم جسکي دهیمی اور میٹهي آواز بنگالي اور هندوستانی موسیقی سے خاص مناسبت هے - شیشم کي لکڑی سے بني هوئي ' اور نهایت عمده ریڈ - تین برسکي گارنٹی - قیمت سنگل ریڈ ۳۸ ' ۴۴ ' اور ۵۰ روپیه - حال - ۱۹ ' ۲۲ ' ۲۵ روپیه - ڈبل ریٹ ۶۰ ' ۷۰ ' ۸۰ ' ۹۰ ' روپیه - حال ۳۰ ' ۳۵ ' ۴۰ ' ۴۵ ' روپیه پیشگي ۵ روپیه -

نیشنل هارمونیم کمپني - ڈاکخانه سمله A - کلکته

National Harmonum Co. P. O. Simla A. Calcutta

## ایک بولنے والي جڑی

اگر آپ اپنے لا علاج مرضوں کی وجه سے مایوس هوگئے هوں تو اس جڑي کو استعمال کرکے دوباره زندگی حاصل کریں - یه جڑي مثل جادو کے اثر دیکهاتي هے - بیس برس سے یه جڑي مندرجه ذیل مرضوں کو دفع کرنے میں طلسمي اثر دکها رهی هے -

ضعف معده ' گراني شکم ' ضعف باه تکلیف کے ساتهه ماهوار جاري هونا - هر قسم کا ضعف خواه اعصابي هو یا دماغی ' آب نزول وغیره -

جڑي کو صرف کمر میں باندهي جاتی هے - قیمت ایک روپیه ۸ آنه

ایس - سی - هر - نمبر ۲۹۵ اپر چیتپور روڈ - کلکته

S. C. HAR 295, Upper Chitpor Road Calcutta

## هر قسم کے جنون کا مجرب دوا

اسکے استعمال سے هر قسم کا جنون خواه نوبتي جنون ' مرگی واله جنون ' غمگین رهنے کا جنون ' عقل میں فتور ' بے خوابی و سرسام وغیره وغیره دفع هوتي - هے اور وه ایسا صحیح و سالم هو جاتا هے که کبهي ایسا گمان تک بهي نهیں هوتا که وه کبهي ایسے مرض میں مبتلا تها -

قیمت في شیشي پانچ روپیه علاوه محصول ڈاک -

S. C. Roy M. A. 167/3 Cornwallis Street, Calcutta

